VOL:17




# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

## Distance Learning Religious Education



علم کی تعلیم دینا گناہانِ کبیرہ کا کفارہ ہے ... حضرت محمد ﷺ

## یہ مدرسۃ القائمؑ

جنت میں بلاتا ہے یہ مدرسۃ القائمؑ
مومن کو لبھاتا ہے یہ مدرسۃ القائمؑ

مطلوب ہے مولاؑ کو جس طرح کا ویسا ہی
انسان بناتا ہے یہ مدرسۃ القائمؑ

تعلیم بھی دیتا ہے انعام بھی دیتا ہے!
عزت بھی بڑھاتا ہے یہ مدرسۃ القائمؑ

ہوں سات برس کے یا ستّر سے زیادہ کے
ہر اِک کو پڑھاتا ہے یہ مدرسۃ القائمؑ

کہلاتے ہوئے مومن سوتے ہیں جو غفلت میں
اُنکو بھی جگاتا ہے یہ مدرسۃ القائمؑ

ہیں مجتنب و قاصر جو مدرسہ آنے سے!
اُنکو بھی پڑھاتا ہے یہ مدرسۃ القائمؑ

جو آلؑ کے دامن سے وابستہ ہیں اُن سب کو
قرآن سکھاتا ہے یہ مدرسۃ القائمؑ

توفیق جو پاتا ہے مولاؑ سے تو پھر سبط
جعفر کو بلاتا ہے یہ مدرسۃ القائمؑ

اُستاد سیّد سبط جعفر



بسم اللہ الرحمن الرحیم

رسولِ خدا ﷺ نے فرمایا

**جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہو گئی۔۔**

ہدیۃ الشیعہ

خدا کی بارگاہ میں علمِ دین کو بقدرِ ضرورت حاصل نہ کرنے کا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہے۔ آج کل کی مصروفیت اور تیز رفتار زندگی کا بہانہ بنا کر کوئی علم سے پہلوتہی نہیں کرسکتا۔ اپنی تمام تر مصروفیات کے باوجود اگر نوجوان و بچے روزانہ اوسطاً 10 سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ اِس کتابچے میں سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں۔ مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ







☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل

☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ بچوں اور نوجوانوں کی تحریری و تخلیقی صلاحیتوں کو بیدار کرنے کیلئے CreativeWriting




اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کرکے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں معاون ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسة القائم علیہ السلام

# روزِ عاشورا زیارتِ امام حسینؑ کی فضیلت

امام محمد باقرؑ سے روایت ہے کہ جو شخص روزِ عاشورا امام حسینؑ کی زیارت کرے اور اس کے ساتھ وہاں گریہ بھی کرے تو وہ روزِ قیامت خدا سے ملاقات کرے گا دو ہزار حج ، دو ہزار عمرہ ، دو ہزار جہاد کا ثواب رکھتے ہوئے کہ جن کا ثواب اُس شخص کے ثواب کے برابر ہوگا جس نے حج، عمرہ اور جہاد حضرت رسولِ خداؐ اور آئمہ طاہرینؑ کے ساتھ ہو کر کیا ہو۔۔

(مفاتیح الجنان)



امام حسینؑ کی ضریحِ مبارک کے اندر، قبرِ مبارک کی تصویر




## تصویری مسائل

جوابات صفحہ 32 پر ملاحظہ کیجئے۔۔




کیا وضو میں چہرہ دھوتے وقت ضروری ہے کہ پیشانی پر اوپر سے نیچے کی طرف پانی ڈالا جائے؟




کیا حالتِ روزہ میں ٹوتھ پیسٹ کرنے سے روزہ باطل ہوجاتا ہے؟




حالتِ روزہ میں سانس کے مریضوں کیلئے Inhaler استعمال کرنا کیسا ہے؟




اگر ہاتھ پر روشنائی (Ink) کا فقط رنگ باقی رہ جائے تو کیا اس پر وضو ہوجائے گا؟




اگر سڑکوں پر موجود بارش کا پانی کپڑوں پر لگ جائے تو کیا ان میں نماز ہوسکتی ہے؟




کیا Attached Bathrooms میں وضو کیا جاسکتا ہے؟





## عالم پہچانیئے

✦ آپ پاکستان کے معروف عالم دین، فلسفی اور مذہبی رہنما تھے۔

✦ آپ حیرت انگیز قوّتِ حافظہ کے مالک تھے۔

✦ اصولِ دین اور تفسیرِ قرآن آپ کی خصوصی دلچسپی کا مرکز تھے۔

✦ آپ مجالسِ عزاء کو خالص خوشنودیٔ پروردگار کی خاطر نماز کی طرح مکمل اخلاصِ نیت سے پڑھا کرتے تھے۔

✦ آپ کی زندگی تقویٰ و پرہیزگاری اور سادگی کا اعلیٰ نمونہ تھی۔

✦ آپ کے بیٹے اور پوتوں کا شمار پاکستان کے معروف ذاکرین اور علماء میں ہوتا ہے۔

✦ آپ کا انتقال 90 برس کی عمر میں 1985ء میں کراچی میں ہوا۔

جواب صفحہ 30 پر ملاحظہ کیجئے۔۔




## تصویری حدیث




رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

جب بچے کو مدرسے لے جاتے ہیں اور استاد اُسے بسم اللہ پڑھاتا ہے تو خدا اُس کے والدین کو جہنم کی آگ سے بچالیتا ہے۔۔

(مستدرک، جلد۲)



## مسجد پہچانیئے

۱ اِس مسجد میں ہزار پیغمبروںؑ اور ہزار وصیٔ پیغمبروںؑ نے نماز پڑھی ہے۔

۲ اِس مسجد کے بارے میں امام صادقؑ نے فرمایا: ''اگر میں اِس مسجد کے نزدیک رہتا تو میری ایک نماز بھی اِس مسجد میں پڑھے بغیر نہ ہوتی۔

۳ اِس مسجد میں ایک واجب نماز ایک حجِ مقبول کے برابر ثواب رکھتی ہے اور ایک مستحب نماز ایک مقبول عمرہ کا ثواب رکھتی ہے۔

۴ امام زین العابدینؑ فقط اِس مسجد میں نماز پڑھنے کے لئے مدینہ سے آئے اور نماز پڑھ کر اپنی سواری پر سوار ہو کر واپس گئے۔

۵ اِس مسجد میں مسافر کو نماز کے قصر و تمام کا اختیار ہے۔

۶ اِسی مسجد میں امیرالمومنینؑ کو شبِ 19 رمضان ضربت لگائی گئی۔

جواب صفحہ 09 پر ملاحظہ کیجئے۔۔

## شہر پہچانیئے

بتایئے یہ کس شہر کی تصویر ہے، جہاں ایک امامِ معصومؑ کا روضۂ مبارک موجود ہے اور روضہ کے پیچھے مشہور قبرستان وادیٔ السلام بھی ہے۔۔






## اخلاقیات

**سوال** کس گناہ کو امام حسن عسکریؑ نے قتل کرنے سے بڑا جرم قرار دیا ہے؟

**جواب:** لوگوں کو گمراہ کرنا۔

**سوال** بتایئے بقولِ رسولؐ اسلام خدا بدعتی اور بداخلاق کی توبہ کیوں قبول نہیں کرتا؟

**جواب:** کیونکہ اُس کے دل میں بدعت اور بداخلاقی کی محبت گھر کر لیتی ہے۔

**سوال** رسولؐ اللہ نے بدعتوں کے پھیل جانے والے دنوں میں علمَاء کا کیا فریضہ بیان کیا ہے؟

**جواب:** جب لوگوں میں بدعتیں میں پھیل جائیں تو عالم کا فرض ہے کہ وہ اپنے علم کا اظہار کرے ورنہ اُس پر خدا کی لعنت ہوگی۔

(علماء اس لیے بدعتوں کی کھل کر مخالفت کرتے ہیں تاکہ اللہ کی لعنت سے محفوظ رہ سکیں)

**سوال** بتایئے 'اِستِدرَاج' کس عذاب کو کہتے ہیں؟

**جواب:** جب کوئی گناہ کرے تو خدا اسے عذاب دینے میں جلدی نہیں کرتا اور اسے مہلت دیتا ہے بلکہ اسے کچھ نعمتیں بھی دیتا ہے اور پھر وہ توبہ سے غافل ہو جاتا ہے اور پھر خدا کا عذاب آجاتا ہے۔

**سوال** اگر مومن غلطی سے کوئی گناہ کر لیتا ہے تو خدا اسے مصیبت میں کیوں مبتلا کر دیتا ہے؟

**جواب:** تاکہ اُسے خدا کی یاد آجائے اور وہ توبہ کر لے۔






**سوال** بتایئے سب سے بڑا عذاب حضرت امام محمد باقرؑ نے کس کو قرار دیا ہے؟

**جواب:** خدا کی طرف سے گناہوں کے بعد ڈھیل دیئے جانے کو۔

**سوال** وہ کون سا گناہ ہے جو ایمان کی بنیاد ہی کو ڈھا دیتا ہے؟

**جواب:** جھوٹ۔

**سوال** وہ کون سا گناہ ہے جسے قرآن بت پرستی کے ہم پلّہ اور برابر قرار دیتا ہے؟

**جواب:** جھوٹی گواہی دینا۔

**سوال** وہ کون سے 3 گناہ ہیں جن کے متعلق مولا علیؑ نے فرمایا ہے کہ اُن کی سزا آخرت سے پہلے اسی دنیا میں شروع ہو جاتی ہے؟

**جواب:** 1۔والدین کی نافرمانی 2۔لوگوں کا حق مارنا
3۔خدا اور انسانوں کے احسانات فراموش کر دینا۔

**سوال** بتایئے وہ کون سا رشتہ دار ہے جس کی خدمت کرنے کا رسولِ خدا نے حکم دیا تھا جبکہ ماں کی خدمت کرنا یوں ممکن نہ تھا کہ ماں کا انتقال ہو چکا تھا؟

**جواب:** خالہ کی خدمت کرنا۔

**سوال** اگر کسی شخص کی عمر میں فقط 3 سال باقی ہوں تو صلۂ رحمی کرنے سے (رشتہ داروں کے حق کو ادا کرنے سے) خدا زندگی میں بقولِ رسولِ خدا کتنا اضافہ کر دیتا ہے؟

**جواب:** 3 سال سے 30 سال میں تبدیل کر دیتا ہے۔

**سوال** اور اگر کسی کی موت میں ابھی 30 سال باقی ہوں اور وہ قطع رحمی کرے تو خدا اُس کی عمر میں کتنی کمی کر دیتا ہے؟



جواب: اس کی عمر 30 سال سے گھٹ کر 3 سال رہ جاتی ہے۔

سوال: رسولِ خداؐ نے کس نیکی کے لئے یہ کہا کہ: ''میں اپنی اُمّت کے تمام موجود اور غائب بلکہ قیامت تک جو لوگوں کے صلب اور ماؤں کے رحم میں ہیں اُن کو اس بات کی وصیت کرتا ہوں'' بتایئے وہ وصیت کیا ہے؟

جواب: صلۂ رحمی کرنا خواہ رشتہ دار ایک سال کی مسافت پر ہی کیوں نہ رہتا ہو۔

سوال: بتایئے وہ کون سی چیز ہے جسے جہنم کے کتوں کی غذا کہا گیا ہے؟

جواب: غیبت کرنا۔

سوال: بتایئے یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ جو اپنے مومن بھائی کی غیبت کرے تو اُسکا پہلا قدم ہی دوزخ میں ہوتا ہے؟

جواب: رسولِ خداؐ۔

سوال: وہ کونسا نیک عمل ہے جس کو کرنے پر خدا مومن پر سے دنیا و آخرت کے خطرات کے ایک ہزار دروازے بند کردے گا؟

جواب: مومن بھائی کی غیبت ہو رہی ہو تو اُس مومن کا دفاع کرنا اور غیبت کرنے والے کو روکنا۔

سوال: اگر کوئی کسی دوسرے مومن کو سوالات پوچھ کر کسی مومن کی غیبت کرنے پر مجبور کرے تو اُس کا کتنا گُنا بتایا گیا ہے؟

جواب: غیبت کرنے والے سے 70 گُنا زیادہ۔

**جواب : مسجد پہچانیئے** — **مسجد کوفہ**

علم زندگی ہے مولا علیؑ





سوال: بتایئے اگر کوئی کسی غریب مومن کو اُس کی غُربت کی وجہ سے حقیر سمجھے تو بقولِ رسولِ خداؐ اُسے کیا عذاب دیا جائے گا؟

جواب: خدا قیامت میں سب لوگوں کے سامنے اُسے ذلیل کرے گا۔

سوال: بتایئے مولا علیؑ نے لوگوں کے درمیان صلح صفائی کروانا کس عمل سے افضل قرار دیا ہے؟

جواب: نماز و روزہ سے افضل قرار دیا ہے۔

سوال: بتایئے بدترین خیانت روایت میں کسے قرار دیا گیا ہے؟

جواب: راز فاش کرنا۔

سوال: بتایئے انسان کا قیدی اُس کے کس عمل کو کہا گیا ہے؟

جواب: مولا علیؑ فرماتے ہیں کہ: ''تمہارا راز تمہارا قیدی ہے، جب تم اسے افشاں کر دیتے ہو تو تم اس کے قیدی بن جاتے ہو''۔

سوال: بتایئے یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ چغل خور کی باتوں کی تصدیق میں جلدی نہ کرو کیونکہ وہ خیر خواہی کا لبادہ اوڑھ کر دشمنی کرتا ہے۔؟

جواب: حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالبؑ۔

سوال: بتایئے علمی خیانت کسے کہا جاتا ہے؟

جواب: علم کو پڑھانے میں کنجوسی کرنے کو۔ رسولِ خداؐ فرماتے ہیں: ''علم میں خیانت، مال میں خیانت سے کہیں بدتر ہے''۔

سوال: بتایئے حق سے زیادہ تعریف کرنا اور استحقاق سے کم تعریف کرنے کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب: استحقاق سے زیادہ تعریف خوشامد ہے اور استحقاق سے کم عاجزی یا حسد۔

علم زندگی ہے مولا علیؑ

**سوال** بتایئے مولا علیؑ نے کس موقع پر خوشامد اور حسد (رشک) کی اجازت دی ہے؟

**جواب:** طلبِ علم کے لئے۔ (یعنی اگر علماء کی خوشامد کر کے یا دیگر صاحبانِ علم یا اور دیگر لوگوں کو رشک سے دیکھ کر خود علم حاصل کیا جائے تو جائز ہے)۔

**سوال** بتایئے دلوں سے کینہ دور کرنے کا بہترین نسخہ کیا ہے؟

**جواب:** جس مومن کے لئے دل میں برائی آئی ہو اُس کے لئے دعائے خیر کی جائے۔

**سوال** بتایئے وہ کون سے مومنین ہیں جن کا فتنہ حضرت امام علی رضاؑ نے دجّال کے فتنے سے زیادہ سخت بتایا ہے؟

**جواب:** وہ لوگ جن کی وجہ سے حق و باطل مخلوط ہو جاتا ہے اور معاملات مشتبہ ہو جاتے ہیں اور مومن و منافق کی پہچان باقی نہیں رہتی۔

**سوال** بتایئے بقول امام صادقؑ وہ کون سا عمل ہے جس کے کرنے پر خدا مومن کو اپنی ولایت سے نکال کر شیطان کی ولایت میں داخل کر دیتا ہے لیکن پھر شیطان بھی اُسے قبول نہیں کرتا۔

**جواب:** کسی مومن کے لئے کوئی ایسی بات بیان کرنا جس کا مقصد اُسے دوسرے مومنین کی نگاہوں میں گرانا ہو۔

**سوال** بتایئے یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ اچھی گفتگو کرو یہاں تک کہ اچھی گفتگو میں مشہور ہو جاؤ؟

**جواب:** امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام۔






## تاریخ

**سوال** امام صادقؑ نے زرارہؓ ابن اَعیُن کے کس بھائی کے لئے یہ فرمایا تھا کہ وہ اہلِ جنت میں سے ہیں؟

**جواب:** حمرانؓ ابن اَعیُن۔

**سوال** امام صادقؑ نے اپنے کس صحابی کے لئے فرمایا تھا کہ اُن کا میرے نزدیک وہی مقام ہے جو رسولِؐ خدا کے نزدیک سلمانؓ کا تھا؟

**جواب:** جابر بنؓ یزید جُعفی۔

**سوال** وہ کونسا غیر شیعہ عالم تھا جس نے یزید ملعون کے خود ساختہ فضائل میں ایک کتاب تحریر کی تھی؟

**جواب:** ابنِ تیمیہ۔

**سوال** ابن تیمیہ کے اور کون کون سے عقائد تھے؟

**جواب:** 1 قبور کی زیارت کرنا حرام ہے۔

2 خدا کے مقرّب بندوں سے توسّل کرنا حرام ہے۔

3 غیرِ خدا سے مانگنا حرام ہے وغیرہ اور اِس جیسے دوسرے باطل عقائد۔

**سوال** بتایئے یہ جملہ حضرت عمر نے کتنی بار کہا تھا کہ "اگر علیؑ نہ ہوتے تو عمر ہلاک ہو جاتا"۔

**جواب:** 70 بار۔



اگر تمام کُتب فقہ کو پانی سے دھو ڈالیں تب بھی میں سب کو اپنے حافظے سے دوبارہ لکھ سکتا ہوں۔۔ (شیخ جعفر آلِ کاشف الغطاءؒ)

سوال: بتایئے وہ کون سے امامؑ تھے جو ہر فرض نماز کے بعد آٹھ دشمنانِ دین کا نام لے کر اُن پر لعنت کیا کرتے تھے؟

جواب: حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

سوال: مندرجہ ذیل القابات کو Match کریں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ شیخ الانبیاء | حضرت سلمان فارسیؒ |
| ۲۔ سیّد البطحاء | حضرت ابو طالبؑ |
| ۳۔ شیخ الصّحابہ | حضرت نوحؑ |
| ۴۔ بیضۃ البلد | حضرت عبد المطلبؑ |

## فقہی مسائل

سوال: جادو سیکھنا، سکھانا اور اُس سے کمائی کرنا کیسا عمل ہے؟

جواب: حرام ہے۔

سوال: جادو کے ذریعے روحیں حاضر کرنا، جنوں کو قابو کرنا اور دل و دماغ پر گرہ لگانا کیسا عمل ہے؟

جواب: حرام ہے۔

سوال: حضرت امام صادقؑ نے کس محفل میں بیٹھنے کو گناہ اور خدا کی نافرمانی قرار دیا ہے؟

جواب: وہ جگہ جہاں اولیائے خدا کی توہین کی جارہی ہو۔

سوال: کسی غیرِ سیّد کا خود کو معاشرے میں سیّد مشہور کرنا کیسا عمل ہے؟

جواب: حرام ہے۔







نمازِ شب کی پابندی اور علماء کی مجالست سے توفیقات نصیب ہوتی ہیں۔۔ (آقا شیخ عبد الکریم کشمیریؒ)

سوال: بتایئے وہ کون سا علم ہے جس میں لوگوں کی غیبت کرنے کی شرعاً اجازت ہے؟

جواب: مجتہدین کے لئے علم الرّجال (احادیث کے راویوں کا علم)۔

سوال: بتایئے لوگوں کے رازوں اور نجی زندگی کے متعلق تجسّس اور تحقیق کرنا کیسا ہے؟

جواب: جائز نہیں ہے۔

سوال: بتایئے چھپ کر مومنین کی باتیں سننے کو کیا کہا جاتا ہے اور یہ کیسا عمل ہے؟

جواب: اسے استراقِ سمع کہتے ہیں اور یہ حرام ہے۔

سوال: اگر مسجد کی سجدہ گاہ بھولے سے جیب میں ڈال کر گھر لے آئیں تو کیا کرنا چاہیئے؟

جواب: اسے حتیٰ الامکان فوراً مسجد میں واپس رکھنا ضروری ہے۔

سوال: مسجد میں گمشدہ چیزوں کا اعلان کرنا کیسا عمل ہے؟

جواب: مکروہ ہے۔

سوال: وہ کون سی مسجد ہے جس میں نمازِ جنازہ پڑھنا مکروہ نہیں ہے؟

جواب: مسجد الحرام۔

سوال: کیا کافروں کے بچوں کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کر سکتے ہیں؟

جواب: جی نہیں۔

سوال: زمین سے پاؤں ہوا میں بلند کر کے پاؤں کا مسح کیا جا سکتا ہے؟

جواب: اگر پیر معمول سے بہت زیادہ ہل رہا ہو تو ایسا کرنا صحیح نہیں ہے۔

سوال: کیا نمازوں کے سجدے میں پاؤں کے انگوٹھے کا ناخن والا حصہ زمین پر رکھا جا سکتا ہے؟

توبہ کے لئے بوڑھے ہونے کا انتظار نہ کرو کہ
قبرستانوں میں بوڑھوں کی تعداد بہت کم ہوتی ہے۔۔
(آیت اللہ دستغیبؒ)

**جواب:** آقائے سیستانی کے فتویٰ میں جائز ہے بعض مراجع منع کرتے ہیں۔ بہتر طریقہ یہ ہے کہ پاؤں کے انگوٹھوں کے سرے زمین پر لگیں۔

**سوال:** کیا نمازوں کے اوقات کے Time Tables اور Calenders کے مطابق نماز و روزہ انجام دیا جاسکتا ہے؟

**جواب:** اگر اُن کے صحیح ہونے کا یقین یا اطمنان ہو تو جائز ہے۔

**سوال:** اگر پاؤں کے انگوٹھوں کے ساتھ پیر کی دیگر انگلیاں بھی سجدہ میں زمین پر لگیں تو کیا کوئی حرج ہے؟

**جواب:** جی نہیں کوئی حرج نہیں۔

**سوال:** کیا مٹی کی سجدہ گاہ ہوتے ہوئے بھی حالتِ اختیار میں کاغذ پر سجدہ کرسکتے ہیں جبکہ کوئی مجبوری بھی نہ ہو؟

**جواب:** جی ہاں۔

**سوال:** کیا پلاسٹک کی چٹائی پر سجدہ کرسکتے ہیں؟

**جواب:** جی نہیں۔

**سوال:** کیا کرنسی نوٹ پر سجدہ کرسکتے ہیں؟

**جواب:** جی ہاں۔

**سوال:** اگر نمازِ جنازہ میں کوئی شخص درمیان میں شامل ہو تو کیا طریقہ ہے؟

**جواب:** جب تک جنازہ اُٹھایا نہ جائے نمازِ جنازہ میں شامل ہوسکتا ہے، البتہ مختصر ترین طریقہ سے نمازِ جنازہ خود پڑھنا ہوگی۔




کیا اچھا ہو کہ انسان ہر نیک کام میں اپنا نام تحریر کروادے
کیا معلوم قیامت میں کون سا عمل قبول ہو اور کونسا رَد ہو۔۔ (آیت اللہ بہجتؒ)

**سوال:** رمضان کے علاوہ چند واجب روزوں کے نام بتایئے؟

**جواب:** ۱۔ نذر کا روزہ۔ ۲۔ اعتکاف کے تیسرے دن کا روزہ۔
۳۔ کفّارے کے روزے۔ ۴۔ قضا روزے۔

**سوال:** حالتِ احتضار یا حالتِ نزاع میں مسلمان مرنے والے کو قبلہ رخ کرنا کیسا عمل ہے؟

**جواب:** واجب ہے۔

**سوال:** اگر ٹیلیفون پر دو عادل صیغۂ طلاق سنیں تو کیا طلاق واقع ہوجائے گی؟

**جواب:** اگر دیگر شرائط بھی پوری ہوں تو طلاق واقع ہوجائے گی۔

**سوال:** 4 مقامات کہ جہاں مسافر کو اختیار ہے کہ وہاں نماز پوری پڑھے یا قصر، کیا وہاں اسے روزہ رکھنے کا اختیار ملتا ہے؟

**جواب:** جی نہیں۔

**سوال:** نمازِ جمعہ کے صحیح ہونے کے لئے کم از کم کتنے افراد کا ہونا ضروری ہیں؟

**جواب:** کم از کم 5۔

**سوال:** فقہ میں ’’فَاقِدُ الطَّھُوْرَیْن‘‘ کن افراد کو کہا جاتا ہے؟

**جواب:** جن کے پاس وضو و غسل کے لئے نہ پانی ہو اور نہ تیمّم کے لئے کوئی چیز جس پر تیمّم کرنا صحیح ہو۔




امام علی علیہ السلام نے فرمایا

**آگاہ ہو جاؤ۔ علم چھ چیزوں کے بغیر حاصل نہیں ہوسکتا**
**ذہانت، شوق، صبر، قناعت، استاد کی رہنمائی اور طویل وقت**

اے ابوذرؓ! علمی محفل میں ایک گھنٹہ بیٹھنا خدا کے نزدیک 12000 ختمِ قرآن سے زیادہ پسندیدہ ہے۔۔ (رسولؐ خدا)

## قرآنِ مجید

**سوال** بتایئے "اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَۃٌ" (تمام مومنین آپس میں بھائی بھائی ہیں) یہ آیت قرآن کے کس سورہ میں ہے؟

**جواب:** سورۂ حُجرات آیت 10۔

**سوال** بتایئے حسد کی واضح ترین آیت قرآن کے کس سورہ میں ہے؟

**جواب:** سورۂ فلق میں۔(وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ)

**سوال** بتایئے دوسروں کا مذاق اُڑانے کی ممانعت کس آیتِ قرآنی میں وارد ہوئی ہے؟

**جواب:** سورۂ حجرات آیت 11۔(اے ایمان والو! کوئی گروہ دوسرے گروہ کا مذاق نہ اُڑائے ......... اور عورتیں دوسری عورتوں کا مذاق نہ اُڑائیں........)۔

**سوال** قرآن میں کس شخص کو کتّے سے تشبیہ دی گئی ہے؟

**جواب:** بلعم باعور، جو حضرت موسیٰؑ کا دشمن تھا۔

**سوال** وہ کونسا سورہ ہے جس کی تلاوت کرنے والے کو قیامت کے روز حضرت یوسفؑ کی طرح حَسین بنا کر اُٹھایا جائے گا؟

**جواب:** سورۂ یوسفؑ۔

**سوال** قرآن میں 'رحیقِ مختوم' کس شے کو کہا گیا ہے؟

**جواب:** جنّت کے مشروب کو۔

**سوال** قرآن کی ایک آیت ہے، وَ مِزَاجُهٗ مِنْ تَسْنِيْمٍ اس میں لفظ تسنیم سے کیا مراد ہے؟



علامہ طباطبائیؒ نے اپنے استاد سیّد علی آقا قاضیؒ کے انتقال پر سوگ میں ایک سال تک عطر نہ لگایا۔۔

**جواب:** جنت کے ایک چشمے کا نام ہے۔

**سوال** قرآن میں 'مُحْصَنه' عورتیں کن عورتوں کو کہا گیا ہے؟

**جواب:** شادی شدہ عورتوں کو۔

**سوال** کم از کم 3 تین پھلوں کے نام بتایئے جن کا قرآن میں ذکر آیا ہے؟

**جواب:** (رُمّان) انار ، (والتّین) انجیر ، (عِنَب) انگور

**سوال** قرآن میں یہ آیت کس کے بارے میں آئی ہے فَبُهِتَ الَّذِىْ كَفَرَ (وہ کافر مبہوت ہوگیا)؟

**جواب:** نمرود کے بارے میں۔

## ایمان کا کمال حاصل کرنے کی 3 خصوصیات

امام علی رضاؑ فرماتے ہیں کہ:

کوئی مومن اُس وقت تک ایمان کے کمال تک نہیں پہنچ سکتا جب تک اُس میں اللہ کی ایک خصلت، اللہ کے رسولؐ کی ایک خصلت اور اللہ کے ولی کی ایک خصلت جمع نہ ہو جائے۔

- **اللہ کی خصلت** ⇦ راز کا چھپانا ہے۔۔
- **رسولؐ کی خصلت** ⇦ درگزر کرنا ہے، نیکی کا حکم دینا اور جاہلوں سے کنارہ کشی کرنا ہے۔۔
- **اللہ کے ولی کی خصلت** ⇦ مصیبتوں پر صبر کرنا ہے۔۔

مجھے علم صرف علم کی تعظیم کرنے سے حاصل ہوا ہے کیونکہ میں نے سادہ کاغذ کو بھی کبھی بغیر وضو کے نہیں چھُوا۔ (ایک عالمِ باعمل)

## حضرت امام زمانہؑ

سوال: امامِ زمانہؑ کی ولادت کے وقت آپؑ کے والدِ ماجد امام حسن عسکریؑ کی عمرِ مبارک کتنی تھی؟

جواب: 23 سال۔

سوال: امامِ زمانہؑ کی پیدائش کے مبارک وقت امام حسن عسکریؑ نے حضرت نرجس خاتونؑ کو کس سورہ کی تلاوت کے لئے کہا؟

جواب: سورۂ قدر۔

سوال: امامِ زمانہؑ کا ایک لقب ''غریم'' ہے بتایئے اس کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: اس کے معنیٰ ہیں قرض دار۔ آپ پر احکامِ اسلام کے نفاذ کا ایک قرض ہے جس کے لئے آپ اس طرح بے چین رہتے ہیں جیسے ایک قرض دار اپنے قرض کی ادائیگی کے لئے بے چین رہتا ہے۔

سوال: امامِ زمانہؑ کے ذکر پر سر پر ہاتھ رکھنا کس امامِ معصومؑ کے طریقے کے بعد سے رائج ہوا؟

جواب: حضرت امام علی رضاؑ کی سنت کے طور پر۔

سوال: بتایئے امامِ زمانہؑ کے وہ کون سے نائبِ خاص تھے جن کے انتقال پر اُن کے نام بیٹے کے لئے امامِ زمانہؑ نے ایک تعزیت نامہ بھجوایا تھا؟

جواب: حضرت عثمان ابنِ سعید۔

سوال: بتایئے امامِ زمانہؑ کے نائبِ خاص عثمان ابن سعید کا زمانہ سفارت کتنے سال تک جاری رہا؟

علم زندگی ہے مولا علیؑ



جب مجھے کسی کتاب سے علم ملتا ہے تو میں دو رکعت نماز اُس کے مصنّف کو ہدیہ کر کے اپنے علم میں اضافے کی دُعا مانگتا ہوں۔ (ایک عالمِ دین)

جواب: 21 سال تک۔

سوال: امام زمانہؑ کے آخری نائبِ خاص کا اسمِ مبارک کیا ہے؟

جواب: علی ابن محمد سَمرِی۔

سوال: تقیّہ کو اپنی حفاظت کا ذریعہ قرار دو، امام زمانہؑ نے یہ جملہ کس عالمِ دین کو ایک خط میں تحریر فرمایا؟

جواب: شیخ مفیدؒ کو۔

سوال: امام زمانہؑ نے شیخ مفیدؒ کو لکھے گئے خطوط میں اُنہیں کن ناموں سے یاد فرمایا؟ کم از کم دو بیان کریں؟

جواب: برادرِ سدید اور ولیٔ رشید۔

سوال: بتایئے شیخِ مفیدؒ کو امام زمانہؑ نے اپنی غیبت میں کتنے خطوط تحریر کیۓ؟

جواب: 3 خطوط۔

سوال: وہ کونسے عالم باعمل تھے جن کے انتقال پر امام زمانہؑ نے کچھ اشعار کہے تھے جو آج بھی اُن کی قبر پر تحریر ہیں؟

جواب: شیخِ مفیدؒ۔

سوال: امام زمانہؑ کی غَیبت کن انبیاؑء کے غَیبت کی مثل ہے؟

جواب: حضرت عیسیٰؑ، حضرت ادریسؑ، حضرت خضرؑ کی غَیبت۔

سوال: امام زمانہؑ اپنے ظہور کے بعد فیصلے کس نبیٔ خدا کے طریقے کے مطابق کریں گے؟

جواب: حضرت داؤدؑ کے طریقے کے مطابق۔ یعنی علم امامت سے فیصلے کریں گے گواہوں کے محتاج نہ ہوں گے۔

علم زندگی ہے مولا علیؑ

## تین نشانیاں

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وصیت میں مولا علی علیہ السلام سے فرمایا:

☆ یا علی ۔! سُست کی تین نشانیاں ہیں

- اطاعتِ الٰہی میں سُستی کرے گا۔
- اپنی آہستگی کی وجہ سے اِطاعت کو ضائع کرے گا۔
- نماز میں اتنی تاخیر کرے گا کہ اُس کا وقت ہی ختم ہو جائے گا۔

☆ یا علی ۔! عاقل کی تین نشانیاں ہیں

- دنیا کو حقیر سمجھنا۔
- جفاؤں کو برداشت کرنا۔
- شدائد (مصیبتوں) پر صبر کرنا۔

☆ یا علی ۔! احمق کی تین نشانیاں ہیں

- فرائضِ الٰہیہ میں سُستی کرنا۔
- اللہ کے بندوں سے مذاق۔
- ذکرِ اللہ کے علاوہ بکثرت گفتگو۔

☆ یا علی ۔! متّقی کی تین نشانیاں ہیں

- بُرے ساتھیوں سے بچتا ہے۔
- جھوٹے لوگوں سے بچتا ہے۔
- غِیبت سے بچتا ہے۔





## بتایئے یہ کونسا گناہ ہے۔؟

1 اِس کو کھانے والے، کھلانے والے، لکھنے والے اور گواہ بننے والے سب پر خدا کی لعنت ہوتی ہے۔

2 سورۂ بقرہ میں اِس گناہِ کبیرہ کو خدا و رسولؐ سے جنگ قرار دیا گیا ہے۔

3 قرآن میں اِس گناہ کے بارے میں یہ بھی آیا ہے کہ:

''(اِس گناہ) کو چھوڑ دو اگر تم مومن ہو''۔

4 اس گناہ کی وجہ سے بینکوں کی زیادہ تر ملازمتیں کرنا حرام ہیں۔

5 اگر اِس (گناہ) کی شرط لگادی جائے تو بینکوں سے منافع لینا بھی حرام ہو جاتا ہے۔

**جواب:** سود۔

## معلوماتِ عامہ

**سوال** وہ کون سا اسلامی مہینہ ہے، جس کا ایک نام 'العجلان' ہے؟

**جواب:** شعبانِ معظّم۔

**سوال** وہ کون سے صحابیِ مولا علیؑ تھے جنہوں نے شہید ہونے سے پہلے 2 رکعت نماز کی اجازت مانگی مگر اسے جلدی ختم کیا تاکہ یہ الزام نہ لگے کہ موت کے خوف سے نماز کو طول دیا ہے؟

**جواب:** حضرت حُجر بن عدیؓ۔

**سوال:** بتایئے وہ کون سے صحابیِٔ رسولؐ تھے جن کا تعلق روم سے تھا؟

**جواب:** صہیب رومیؓ۔

**سوال:** اہلِ جہنم کے جسم کی رطوبت کو قرآن میں کیا کہا گیا ہے؟

**جواب:** غِسلِین۔ سورۂ الحاقّۃ آیت نمبر ۳۶

**سوال:** جنت البقیع میں دفن ہونے والے سب سے پہلے مدفون کا نام کیا ہے؟

**جواب:** حضرت عثمانؓ ابنِ مظعون۔

**سوال:** مولا علیؑ کے وہ کونسے صحابی تھے جنہوں نے اِس ڈر سے کہ کہیں اُن کا بیٹا اُن کی شہادت کے بعد راہِ حق سے نہ ہٹ جائے خود شہید ہونے سے پہلے اپنے بیٹے کو شہید ہوتے دیکھنا پسند کیا؟

**جواب:** حضرت حُجرؓ ابن عدی۔

**سوال:** سوسن کس امام معصومؑ کی والدہؑ گرامی کا نام تھا؟

**جواب:** حضرت امام حسن عسکریؑ کی۔

**سوال:** وہ کون سی اوّلین عظیم شخصیت ہے جو ماں اور باپ دونوں کی طرف سے ہاشمی ہے؟

**جواب:** امیرالمومنین حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ۔

**سوال:** وہ کونسا فلسفی تھا جو سقراط کا شاگرد اور ارسطو کا استاد تھا؟

**جواب:** افلاطون۔

**سوال:** ''مجھے اللہ تعالیٰ نے 4 لوگوں سے محبت کرنے کا حکم دیا ہے''؟ رسولِ خدا نے یہ جملے کن افراد کے لئے ارشاد فرمائے ہیں؟

علم زندگی ہے مولا علیؑ





**جواب:** ۱۔علی ابن ابی طالبؑ ۲۔ابوذر غفاریؓ ۳۔ سلمانِ محمدیؓ ۴۔مقداد ابن الاسودؓ۔

**سوال:** جنّت کے حوالے سے رسولِ خدا نے حضرت سلمان فارسیؓ کے لئے کیا ارشاد فرمایا ہے؟

**جواب:** سلمانؓ جنت کے اتنے مشتاق نہیں ہیں جتنی جنّت سلمانؓ کی مشتاق ہے۔

## حج

**سوال:** فروعِ دین میں سے وہ کونسا رکن ہے جس کا نام پر ایک سورہ بھی ہے؟

**جواب:** حج۔

**سوال:** ایامِ تشریق کونسے دنوں کو کہا جاتا ہے؟

**جواب:** ۱۱، ۱۲ اور ۱۳ ذی الحجّہ کو۔

**سوال:** کیا عورت کی نیابت میں مرد اور مرد کی نیابت میں عورت حج کر سکتی ہے؟

**جواب:** جی ہاں۔

**سوال:** اعمالِ حجِ تمتّع میں خوشبو کب حلال ہوتی ہے؟

**جواب:** سعی کرنے کے بعد۔

**سوال:** وہ مقام جہاں سے حاجی اِحرام باندھتے ہیں اُسے کیا کہتے ہیں؟

**جواب:** میقات۔

**سوال:** بتایئے مندرجہ ذیل میں سے وہ کونسے مرجع ہیں جو حج کی قربانی میں بلکہ کفّارے کے جانور کی قربانی میں بھی ذبح کرنے والے کے لئے شیعہ اثنا عشری ہونا لازمی قرار دیتے ہیں؟

علم زندگی ہے مولا علیؑ

جن افراد کا بُک بیلنس زیادہ ہوتا ہے اُن کا بینک بیلنس کم ہوتا ہے۔۔
(ایک دانشور)

جواب: ۱۔ آقائے سیستانی ۲۔ آقائے خامنہ ای ۳۔ آقائے خمینیؒ ۴۔ آقائے خوئیؒ ۔

سوال صفا و مروہ کے پتھر توڑ کر لانا کیسا عمل ہے؟

جواب: جائز نہیں ہے۔

سوال حاجی کے لئے حلق (سر منڈوانا) یا تقصیر کہاں کرنی ضروری ہے؟

جواب: منیٰ کے میدان میں۔

سوال کیا مرد حالتِ احرام میں جراثیم سے بچنے کے لئے منہ پر ماسک لگا سکتے ہیں؟

جواب: جائز ہے، البتہ اگر اُس سے بدبو ناک میں جانے سے رکے تو جائز نہیں ہے۔

سوال کیا صفا و مروہ کے درمیان سعی کرنا بغیر حج و عمرہ کی نیت کے طواف کی طرح مستحب ہے؟

جواب: جی نہیں، طواف تو بغیر حج و عمرہ کی نیت کے ہو سکتا ہے مگر سعی نہیں ہو سکتی۔

## سابقہ انبیاءؑ و مرسلین

سوال وہ کونسے نبی تھے جن کی قوم ناپ تول میں کمی کیا کرتی تھی؟

جواب: حضرت شعیبؑ کی قوم (مدین کے لوگ)۔

سوال کوہِ صفا کا نام صفا کس نبی کی وجہ سے پڑا؟

جواب: حضرت آدمؑ صفی اللہ کی وجہ سے۔

سوال چند ایسے انبیاءؑ کے نام بتایئے جن کا زمانہ ایک ہی تھا؟

جواب: حضرت ابراہیمؑ و لوطؑ، حضرت موسیٰؑ و ہارونؑ، حضرت عیسیٰؑ و زکریاؑ۔









مطالعہ میں ضرورت اور ہدف پر زیادہ نگاہ رہنی چاہیئے
بغیر ہدف اِدھر اُدھر کے مطالعہ میں زیادہ کاوش نہیں کرنی چاہیئے۔۔

سوال وہ کونسے نبی تھے جن کی عمر 100 سال تھی اور اُن کی زوجہ کی عمر 99 سال تھی جب خدا نے اُنہیں ایک بیٹے کی پیدائش کی بشارت دی؟

جواب: حضرت ابراہیمؑ اور اُن کی زوجہ حضرت سارہؑ۔

سوال بنی اسرائیل کے سب سے آخری نبی کا نام بتایئے؟

جواب: حضرت عیسیٰؑ۔

سوال چند ایسے انبیاءؑ کے نام بتایئے جو عربی زبان میں بات کیا کرتے تھے؟

جواب: حضرت ہودؑ۔ حضرت شعیبؑ، حضرت صالحؑ، حضرت اسماعیلؑ اور جناب حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ۔

سوال حضرت ادریسؑ کا نام ادریس کیوں پڑا؟

جواب: کیونکہ وہ احکاماتِ خدا کی کثرت سے تدریس کیا کرتے تھے۔

سوال بتایئے پیغمبرِ اسلام کے یتیم ہونے کی کیا حکمت بیان کی جاتی ہے؟

جواب: تاکہ آپؐ کے کاندھے پر کسی کی اِطاعت کا بوجھ نہ ہو۔

## اسلامی کتابیں

سوال نہج البلاغہ کے کس خطبے میں غاصبینِ خلافت پر مولا علیؑ نے سخت تنقید کی ہے؟

جواب: خطبۂ شقشقیہ۔

سوال بتایئے 'وَسَائِلُ الشِّیعہ' میں کُل احادیث کی تعداد کتنی ہے؟

جواب: 35,868 احادیث۔

سوال اصولِ کافی کی سب سے مشہور شرح کا نام بتایئے؟

اخوند ملا نوریؒ کاغذ کی کرچیاں جو قینچی سے کاٹنے پر گرتی ہیں ان کو بھی ایسی جگہ پھینکتے تھے جہاں کسی کا پاؤں اُن پر نہ پڑے۔۔

جواب: مراۃ العقول۔

سوال: مراۃ العقول کس مشہور عالمِ دین نے لکھی ہے؟

جواب: علامہ مجلسیؒ نے۔

سوال: مشہور تفسیر ’التبیان‘ کس عظیم شیعہ عالم کی تحریر ہے؟

جواب: شیخِ طوسیؒ کی۔

سوال: مجالس المومنین، لکھنے والے اُس شیعہ عالِم دین کا نام بتایئے جنہیں شہیدِ ثالث کہا جاتا ہے؟

جواب: قاضی نور اللہ شوستریؒ۔

سوال: بتایئے وہ کون سے عظیم صحابی ہیں جن کے متعلق حضرت امام علی نقیؑ اور حضرت امام حسن عسکریؑ نے فرمایا کہ: ’’ان کا قول میرا قول ہے اور اُن کا پیغام میرا پیغام ہے‘‘؟

جواب: امام زمانہؑ کے نائبِ خاص حضرت عثمانؒ ابن سعید۔

سوال: بتایئے امام زمانہؑ کے وہ کونسے نائب خاص تھے جن کا دورۂ سفارت 40 سال پر محیط رہا؟

جواب: محمدؒ ابن عثمان ابن سعید۔

سوال: اصبغؒ ابن نباتہ کس امام معصومؑ کے صحابی تھے اور امام نے اُن سے جنت کا وعدہ بھی فرمایا تھا؟

جواب: مولا علیؑ کے۔



حافظہ کی دوا کثرتِ مطالعہ اور کُتب بینی میں ہے۔۔

سوال: جنگ نہروان میں مولا علیؑ کے پورے لشکر کا سردار کون تھا؟

جواب: حجرؒ بن عدی۔

سوال: مولا علیؑ کے وہ کون سے صحابی تھے جن کے ہاتھ پاؤں اور زبان محبت علیؑ میں ابن زیاد نے کاٹ دیئے؟

جواب: رُشید ہُجری۔

سوال: مولا علیؑ کے وہ کون سے صحابی تھے جن کی نمازِ جنازہ میں مولا علیؑ نے 25 تکبیریں کہیں اور کہا کہ اُن کے لئے تو 70 تکبیریں بھی جائز ہیں؟

جواب: سہلؒ ابن حُنیف انصاری۔

سوال: بتایئے یہ جملہ کس صحابیٔ رسولؐ کا ہے جو اپنی سخاوت میں بہت مشہور تھے کہ ’’خدا نے مجھے اپنے کرم کا عادی بنا دیا ہے اور میں نے فقیروں کو اپنی سخاوت کا عادی بنا دیا ہے‘‘؟

جواب: حضرت عبداللہ ابن جعفر طیارؒ (ثانیٔ زہراؑ حضرت زینبؑ کے شوہرِ نامدار)۔

سوال: بتایئے ظالم حجاج بن یوسف ملعون نے مولا علیؑ کے صحابی کمیلؒ ابن زیاد کو عمر میں شہید کیا؟

جواب: حضرت کمیلؒ کو 90 برس کی عمر میں شہید کیا گیا۔

سوال: امیر المومنینؑ کے وہ کونسے صحابی تھے جو مفسرِ قرآن صحابیٔ رسولؐ حضرت ابن عباسؒ کو درس قرآن دیتے تھے؟

جواب: میثم تمّارؒ۔

ایک عالم سے جب پوچھا گیا کہ آپ نے اتنی کتابیں کیسے جمع کیں تو فرمایا اپنے گوشت وخون کو نچوڑ کر۔۔

## متفرقات

سوال بتایئے نجف کا حوزۂ علمیہ کس عالمِ باعمل نے قائم کیا؟

جواب: شیخِ طوسیؒ نے۔

سوال نجف کا حوزہ علمیہ ماشاء اللہ کتنے سال سے قائم و دائم ہے؟

جواب: تقریباً 1100 سال سے۔

سوال جنگ صفین میں مولا علیؑ نے کتنے دشمنوں کو واصلِ جہنم کیا؟

جواب: 900 دشمنوں کو۔

سوال آئمہؑ کے زمانے میں مدح اہلِ بیتؑ کرنے والے شعراء میں سے کوئی سے دو نام بتایئے؟

جواب: فرزدق ، کمیت اسدی۔

سوال حضرت زینبؑ کے شوہر حضرت عبداللہ ابن جعفر طیارؓ کس واقعہ میں شہید ہوئے؟

جواب: واقعہ حُرّہ میں (جب یزید کے لشکر نے مدینہ پر حملہ کر کے اُسے تباہ کیا)۔

سوال حدیث سلسلة الذّهب کس امامؑ سے مروی ہے؟

جواب: حضرت امام علی رضاؑ سے۔

سوال وہ کونسے فرشتے ہیں جو کبھی نہیں مسکرائے؟

جواب: داروغۂ جہنم۔

سوال حضرت اویس قرنیؒ کس جنگ میں مولا علیؑ کی طرف سے لڑتے ہوئے شہید ہوئے؟

جواب: جنگ صفین میں۔

علم زندگی ہے مولا علیؑ



بعض علماء کتابیں مہیّا ہونے کے لئے نذر مانا کرتے تھے کہ اگر فلاں کتاب مجھے مل گئی تو میں اِتنی رکعت نماز پڑھوں گا۔۔

سوال مہمان کے لئے میزبان کی اجازت کے بغیر مستحب روزہ رکھنا کیسا ہے؟

جواب: مکروہ ہے۔

سوال حضرت فاطمہ زہرؑا کا مہر کتنا تھا؟

جواب: 480 درھم۔

سوال رسولِ خداؐ کی زوجہ حضرت امِ سلمہؓ کا اصل نام کیا تھا؟

جواب: ہند بنت ابی امیّہ۔

سوال عزیزِ مصر اور اُن کی زوجہ زلیخا کا اصل نام کیا تھا؟

جواب: عزیزِ مصر کا اصل نام قطفیر تھا اور زلیخا کا نام راعیل تھا۔

سوال نمرود کے قاتل کا نام بتایئے؟

جواب: مچھر۔

سوال مولا علیؑ نے مصر کا گورنر کس شخصیت کو بنایا؟

جواب: محمد ابن ابی بکر کو۔

سوال تاریخ میں شقی کن دو ظالموں کو کہا جاتا ہے؟

جواب: مولا علیؑ کے قاتل عبدالرحمٰن ابن ملجم کو اور حضرت صالحؑ کی اونٹنی کو قتل کرنے والے کو۔

علم زندگی ہے مولا علیؑ



**جواب : عالم پہچانیئے**

علاّمہ محمد مصطفیٰ جوہرؒ صاحب قبلہ

(والدِ گرامی علاّمہ طالب جوہری صاحب قبلہ)



علم اللہ کی صفات میں سے ہے، جب تک بندہ اچھے اخلاق پر کاربند نہ ہوگا کسی علمی مقام تک پہنچ نہیں سکتا۔۔

**سوال** مولا علیؑ زخمی ہونے کے بعد سے کس ذکر کا بار بار ورد کرتے تھے؟

**جواب:** بِسۡمِ اللّٰهِ وَ بِاللّٰهِ وَ فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰهِ وَعلٰی مِلَّةِ رَسُوۡلِ اللّٰهِ۔

**سوال** انسانیت کی تاریخ کا وہ کونسا اوّلین عظیم انسان ہے جو معصوم ماںؑ اور معصوم باپؑ کے ذریعے عالم وجود میں آیا ہے؟

**جواب:** حضرت امام حسن علیہ السلام۔

**سوال** بتائیے کسائے یمانی میں سب سے پہلے کونسے امام معصوؑم داخل ہوئے؟

**جواب:** حضرت امام حسن علیہ السلام۔

**سوال** کیا حضرت خدیجہؑ نے مدینہ رسولِ خداؐ کے ساتھ ہجرت کی تھی؟

**جواب:** جی نہیں کیونکہ آپ ہجرتِ مدینہ سے پہلے ہی انتقال فرما چکی تھیں۔

**سوال** جب یمن کے بادشاہ نے حَجرِ اسود کو اکھاڑ کر یمن لے جانا چاہا تو کس شخصیت کی کوششوں کی وجہ سے وہ اُس کام کو نہ کر سکا؟

**جواب:** حضرت خدیجہؑ کے والد خُوَیلد کی وجہ سے۔

**سوال** رسولِ خداؐ ہر سفر پر جانے سے پہلے اور ہر سفر سے واپسی کے بعد سب سے پہلے کس سے ملاقات کیا کرتے تھے؟

**جواب:** حضرت فاطمۃ الزہراؑ سے۔

**سوال** مولا علیؑ نے اپنی شادی کے اخراجات کس چیز کو بیچ کر پورے کئے؟

**جواب:** اپنی زرہ 500 درھم میں بیچ کر ادا کئے۔







عافیت کے لئے سب سے بہترین ذکر 100 مرتبہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ پڑھنا ہے۔۔

**سوال** حضرت فاطمہ زہراؑ کی قبر کے نشان کو چھپانے کے لئے مولا علیؑ نے کتنی قبروں کے نشانات بنائے؟

**جواب:** چالیس۔

**سوال** وہ کونسے امام معصومؑ تھے جنہیں جب ایک کنیز نے ایک گلدستہ تحفہ میں دیا تو اُنہوں نے جواباً احسان کرتے ہوئے اُس کنیز کو آزاد کر دیا تھا؟

**جواب:** حضرت امام حسن علیہ السلام۔

**سوال** وہ کونسے امام معصومؑ تھے جنہیں جب لوگوں نے بتایا کہ اُن کے چچازاد بھائی نے سب لوگوں کے سامنے آپؑ کو برا بھلا کہا ہے تو آپؑ نے وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھ کر اپنے چچازاد بھائی کے لئے دعا کی؟

**جواب:** حضرت امام جعفرِ صادق علیہ السلام۔

**جوابات : تصویری مسائل**

1 جی ہاں۔
2 جی نہیں۔
3 جائز ہے۔
4 جی ہاں۔
5 جی ہاں۔
6 جی ہاں۔

**جواب : شہر پہچانیئے** — نجفِ اشرف میں مولا علیؑ کا روضۂ مبارک

## اصطلاحاتِ حج

۱۔ بِعثَہ ⟸ وہ جگہ جہاں حاجیوں کی رہنمائی کے لئے مراجع تقلید کے نمائندے موجود رہتے ہیں۔

۲۔ تَجمِیرُ ⟸ منٰی میں شیطانوں کو کنکریاں مارنے کا عمل۔

۳۔ تَقبِیلِ حجَرُ ⟸ حجرِ اسود کو بوسہ دینا۔

۴۔ تَظلِیلُ ⟸ حالتِ احرام میں زیرِ سایہ جانا۔

۵۔ تَکتُمُ ⟸ زمزم کے چشمے کا ایک نام۔

۶۔ حَجّ اِفسَادِیٔ ⟸ وہ حج جو باطل ہو چکا ہو۔

۷۔ حَجِ تَطوُّعُ ⟸ کسی شخص کے مرنے کے بعد اُس کی طرف سے بغیر اجرت کے حج ادا کرنا۔

۸۔ حَجّ نَدبِیُ ⟸ مستحب حج۔

۹۔ رُکَازُ ⟸ سفرِ حج سے آنے کے بعد ولیمۂ حج۔

۱۰۔ صَرُورَہ ⟸ جو پہلی دفعہ حج پر جا رہا ہو۔

علم زندگی ہے
مولا علیؑ



رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جو کمسنی میں علمی باتیں تحریر نہ کرے لیکن بڑھاپے میں علم کا طالب ہو اور اسی عالم میں دنیا سے گزر جائے تو وہ شہید کی موت مرتا ہے۔۔

[علم وحکمت (آقائے ری شہری)]

## انوکھی نصیحت

### محفلِ غیبت میں شرکت کا منحوس دعوت نامہ

اِس محفل کا صدر .................. ابلیس ملعون ہوگا

نظامت کے فرائض .................. نفسِ امّارہ انجام دے گا

معاونِ خصوصی .................. خواہشِ نفس ہوگی

اِس محفل کا موضوعِ گفتگو .................. مومن کی بے آبروئی ہوگی

یہ محفل بتاریخ .................. نحسِ اکبر منعقد کی جائے گی

محفل کا وقت .................. ہر بے کار و فضول وقت ہوگا

محفل کی جگہ .................. ہر وہ جگہ جہاں خدا کو فراموش کر دیا جائے

طعامِ محفل .................. مردہ بھائیوں کا گوشت کھانے کیلئے پیش کیا جائے گا

حاضر شرکاءِ گفتگو .................. ساس، بہو، نند، دیورانی، جٹھانی، دوست ہوں گے

وہ غیرِ حاضر جو موضوعِ گفتگو ہوں گے ـــ دیگر رشتہ دار، پڑوسی، تمام علمائے حق، مجتہدین و مراجع

**نوٹ** فاسق وفاجر اور کمینہ صفت لوگوں سے شرکت کی درخواست ہے۔
نت نئے جاہلانہ الزامات اور تہمتوں کا خیر مقدم کیا جائے گا۔

اپنے ہمراہ ہر گمراہ کو ساتھ لانے کی عمومی اجازت ہے۔

ابلیس اور اولادِ ابلیس آپ کے چشمِ براہ ہوں گے۔

بااہتمام ...... ادارۂ ترویجِ منکرات

فون: 420-420-420

## کس پانی سے وضو صحیح ہے۔؟

جوابات صفحہ 39 پر ملاحظہ کیجئے۔۔



1 خالص سونے کے برتن میں موجود پانی سے۔؟



2 خالص چاندی کے برتن میں موجود پانی سے۔؟



3 وہ برتن جس پر جاندار کی تصویر بنی ہو۔؟



4 مرغی کے جھوٹے پانی سے۔؟



5 بلّی کے جھوٹے پانی سے۔؟



6 بکری کے جھوٹے پانی سے۔؟



## زیارتِ کربلا

جوابات صفحہ 39 پر ملاحظہ کیجئے۔۔




1 بتائیے کربلا میں شہزادی زینبؑ کے حوالے سے یہ کونسا دردناک مقام ہے۔؟



2 بتائیے کربلا میں حضرت عباس علمدارؑ کے حوالے سے یہ کونسے دو مشہور مقامات ہیں۔؟

## CREATIVE WRITING



اِس تصویر میں جو پیغام پوشیدہ ہے اُس پر دو صفحے پر مشتمل مضمون تحریر کیجئے۔۔

## مریض کی عیادت کا ثواب



آیت اللہ خامنہ ای، مرحوم آیت اللہ میرزا جواد تبریزیؒ کی عیادت کیلئے اسپتال گئے جب وہ زندہ تھے۔۔

جو شخص کسی مریض کی عیادت کرنے جائے تو اُس کے واپس گھر پہنچنے تک اُس کے ہر ہر قدم کے بدلے ستّر لاکھ (70,00000) نیکیاں اس کے نامۂ اعمال میں لکھی جاتی ہیں اور ستّر لاکھ (70,00000) گناہ مٹا دیئے جاتے ہیں اور ستّر لاکھ (70,00000) فرشتے اس پر موکّل ہوتے ہیں جو اُس کی قبر پر بیٹھ کر قیامت تک اس کیلئے استغفار کرتے رہیں گے۔۔ (رسولِ خدا ﷺ)

(روضۃ الواعظین ، جامع الاخبار)




## مذمّتِ پُرخوری



مولا علی علیہ السلام نے فرمایا

زیادہ کھا پی کر دل کو مُردہ مت کرو کیونکہ دل کھیتی کی مانند ہیں جسے اگر زیادہ پانی دیا جائے تو فصل تباہ ہو جاتی ہے۔۔

(جامع الاخبار)

## کم عمری میں علم حاصل کرنے کی فضیلت



آیت اللہ سیستانی کے بچپن کی تصویر



آیت اللہ سیستانی



آیت اللہ خامنہ ای



آیت اللہ خامنہ ای کے بچپن کی تصویر

حضرت امام علی ابنِ ابی طالب علیہ السلام نے فرمایا

**کم سنی میں علم حاصل کرو تاکہ بڑے ہو کر سرداری کرو۔۔**

کتاب علم و حکمت آقائے ری شہری




**خوفِ خدا سے رونے والی آنکھ**



رسولِ خدا ﷺ نے فرمایا

خوفِ خدا سے رونے والی آنکھ پر آگ حرام کی گئی ہے۔۔

(جامع الاخبار)

## اسلامی جمہوریہ ایران میں عازمینِ حج کی مشترکہ عملی تربیتی کلاسز









### حضرت امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا

مُردے اپنی قبروں میں آرزو کرتے ہیں کہ اے کاش۔! وہ دنیا اور جوکچھ دنیا میں ہے، دے دیتے کہ اُس کے عوض انہیں ایک حج کا ثواب مِل جاتا۔۔ (وسائل الشیعہ ،تہذیب الاحکام)

**جوابات: زیاراتِ کربلا**

1 یہ مقام تِلّۂ زینبیؑہ کہلاتا ہے ، جہاں سے شہزادی زینبؑ نے امام حسینؑ کے سرِ اقدس کو جسم سے جدا ہوتے ہوئے دیکھا۔۔

2 یہ مقامات کَفِّ عباسؑ کہلاتے ہیں، جہاں حضرت عباسؑ کے بازو جسم سے جدا کیئے گئے۔۔

**جوابات: کس پانی سے وضو صحیح ہے۔؟**

1 حرام ہے۔

2 حرام ہے۔

3 مکروہ ہے۔

4 جائز ہے۔

5 مکروہ ہے۔

6 جائز ہے۔




## مدرسۃ القائم علیہ السلام کے پروگرامز کی چند تصویری جھلکیاں















